رد کرنے کیلئے مشتری کے مطالبہ کی شرط لگائی ہے تاکہ دونوں کے اتفاق سے بیع رد ہو۔ یہ مسئلہ زیادات میں اس طرح مذکور ہے کہ ایک آدمی نے دعویٰ کیا کہ مشتری کے پاس جو غلام ہے یہ میرا ہے اور مشتری نے اپنے اس مدعی کی تصدیق کی پھر مشتری نے بینہ قائم کیا کہ بائع اس بات کا اقرار کر چکا ہے کہ یہ غلام مبیع اس مستحق کی ملک ہے تو مشتری کا یہ بینہ قبول کرلیا جائے گا۔ اگرچہ مشتری کے دعویٰ میں تناقض ہے۔

مشائخ نے جامع صغیر اور زیادات کے مسئلوں میں اس طرح فرق بیان کیا ہے کہ جامع صغیر کے مسئلہ میں غلام مشتری کے قبضہ میں ہے۔ پس مبیع یعنی غلام مشتری کیلئے سلامت رہا اور جب مبیع مشتری کیلئے سلامت ہے تو مشتری کو بائع سے ثمن واپس لینے کا حق نہ ہوگا۔ کیونکہ رجوع بالثمن کی شرط مبیع کا سالم نہ ہونا ہے اور زیادات کے مسئلہ میں غلام مبیع مستحق کے قبضہ میں ہے۔ پس اس صورت میں مبیع یعنی غلام مشتری کیلئے سالم نہ ہوگا۔ اور جب مبیع مشتری کیلئے سالم نہ رہی تو اس کو اپنا ثمن بائع سے واپس لینے کا حق ہوگا۔ کیونکہ اس صورت میں رجوع بالثمن کی شرط پائی گئی ہے۔

## ایک آدمی نے گھر بیچا اور مشتری نے اسکو اپنی عمارت میں داخل کرلیا تو بائع ضامن ہوگا یا نہیں، اقوال فقہاء

**قال ومن باع دارا لرجل وادخلها المشترى فى بنائه لم يضمن البائع عند ابى حنيفة وهو قول ابى يوسف اخرا وكان يقول اولا يضمن البائع وهو قول محمد وهى مسالة غصب العقار وسنبينه فى الغصب ان شاء الله تعالى والله أعلم بالصواب**

---

ترجمہ ...... اور اگر کسی نے کسی کا گھر فروخت کیا اور مشتری نے اس کو اپنی عمارت میں داخل کرلیا تو ابوحنیفہؒ کے نزدیک بائع اس کا ضامن نہ ہوگا اور یہی ابویوسفؒ کا آخری قول ہے اور ابویوسفؒ پہلے فرماتے تھے کہ بائع ضامن ہوگا۔ اور یہی امام محمدؒ کا قول ہے اور یہ غصب العقار کا مسئلہ ہے ہم اس کو ان شاء اللہ کتاب الغصب میں بیان کریں گے۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب

تشریح ...... صورت مسئلہ یہ ہے کہ ایک آدمی نے دوسرے کے گھر کو بغیر اس کے حکم کے فروخت کر دیا اور مشتری نے اس کو اپنی عمارت میں داخل کرلیا یعنی اس پر قبضہ کرلیا تو بائع مالک کیلئے گھر کی قیمت کا ضامن نہ ہوگا۔ یہی امام ابویوسفؒ کا آخری قول ہے۔ اور ابویوسفؒ اولاً فرماتے تھے کہ بائع گھر کی قیمت کا ضامن ہوگا۔ یہی امام محمدؒ کا قول ہے۔ یہ مسئلہ غیر منقولہ جائداد کے غصب کا ہے جس کی تفصیل تو ان شاء اللہ کتاب الغصب میں آئے گا۔ خلاصہ یہ ہے کہ امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک غیر منقولہ جائداد کا غصب چونکہ متحقق نہیں ہوتا۔ اسلئے غاصب یعنی بائع ضامن نہ ہوگا۔ اور امام محمدؒ کے نزدیک چونکہ متحقق ہوجاتا ہے اسلئے غاصب یعنی بائع ضامن ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب

یا خدا حقیر کی اس ناچیز کاوش کو قبول عام عطاء فرما اور دارین میں فلاح اور صلاح کا ذریعہ بنا۔

ربنا تقبل منا انک انت السميع العليم و تب علينا انک انت التواب الرحيم. و صلى الله تعالىٰ علىٰ خير خلقه محمد و علىٰ آله و اصحابه اجمعين

جمیل احمد

خادم التدریس دار العلوم (وقف) دیوبند

۲۷ رشعبان ۱۴۰۷ھ

دوشنبہ